هٰذَا مِنْ فَضْلِ رَبِّیْ لِیَبْلُوَنِیْ ءَاَشْکُرُ اَمْ اَکْفُرُ

یہ میرے رب کا فضل ہے تاکہ وہ مجھے آزمائے کہ میں شکر کرتا ہوں یا ناشکری

# مُعینُ الاَبواب

طلبہ صرف کیلئے ابواب کی مکمل گردانوں پر مشتمل پہلی لاجواب کتاب

اس جلد میں 97۔ابواب کی مکمل گردانیں، مقدمۃ الصرف، اصطلاحاتِ صرفیہ مہموز اور مضاعف کے قوانین شامل ہیں

جلد اوّل


از قلم

## حافظ عبدالعزیز سعیدی

فاضل و مدرس جامعہ انوارالعلوم ملتان



ناشر

جامعہ اسلامیہ عربیہ انوارالعلوم ملتان

ملنے کا پتہ

مکتبہ مہریہ کاظمیہ

نزد جامعہ انوارالعلوم نیو ملتان۔

061-4560699, 0304-6123162

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | ---------- | معین الابواب جلد اوّل |
| مؤلف | ---------- | حافظ عبدالعزیز سعیدی |
| تقریظ | ---------- | علامہ سید ارشد سعید کاظمی |
| تصحیح | ---------- | حافظ محمد سعید سعیدی |
| پروف ریڈنگ | ---------- | قاری ربنواز سعیدی، مولانا محمد صابر سعیدی وطلبہ جامعہ انوار العلوم |
| کمپوزنگ | ---------- | الانوار کمپیوٹر جامعہ انوار العلوم نیو ملتان |
| سیٹنگ | ---------- | حافظ غلام مصطفیٰ ہاشمی قریشی سعیدی |
| صفحات | ---------- | ۴۴۰ |
| سن طباعت | ---------- | باراوّل ۱۴۲۴ھ / ۲۰۰۳ء بار دوم ۱۴۲۷ھ / ۲۰۰۶ء |
| تعدادِ | ---------- | اشاعت اوّل ایک ہزار (۱۰۰۰) اشاعتِ دوم ایک ہزار (۱۰۰۰) |
| قیمت | ---------- | ۱۵۰ روپے |
| ناشر | ---------- | جامعہ اسلامیہ عربیہ انوار العلوم ٹی بلاک نیو ملتان |


81101
۱۱

## سٹاکسٹ وتقسیم کار

☆مکتبہ مہریہ کاظمیہ نزد جامعہ انوار العلوم ٹی بلاک نیو ملتان، فون نمبر 061/6560699 موبائل 0304/6123162

## ملنے کے پتے

☆ضیاء القرآن پبلی کیشنز گنج بخش روڈ لاہور فون نمبر 042/7221953

☆فرید بکسٹال اردو بازار لاہور فون نمبر 042/7312173

☆مکتبہ اہل سنت جامعہ نظامیہ اندرون لوہاری گیٹ لاہور فون نمبر 042/7634478

☆مکتبہ رضویہ رقادریہ گنج بخش روڈ لاہور فون نمبر 042/7226193

☆مکتبہ حسنیہ بیرون ملتانی گیٹ نزد سبزی منڈی بہاولپور فون نمبر 0300/6818535

☆کاظمی کتب خانہ داتا گنج بخش روڈ رحیم یار خان، فون 068/5871361

☆مکتبہ ضیاء السنۃ شاہ سلطان کالونی ریلوے روڈ ملتان فون نمبر 061/4575775

☆مکتبہ صبح نور جامعہ ریاض العلوم پیپلز کالونی فیصل آباد، فون نمبر 041/8730834

☆مکتبہ حاجی نیاز احمد اردو بازار بیرون بوہڑ گیٹ ملتان فون نمبر 061/4513863

☆مکتبہ زاویہ سستا ہوٹل دربار مارکیٹ لاہور فون نمبر 042/7113553

☆کتب خانہ حاجی مشتاق احمد اندرون بوہڑ گیٹ ملتان فون نمبر 061/4545486

☆ضیاء العلوم پبلی کیشنز بازار تکواڑاں راولپنڈی موبائل 0333/5166587

☆عتیق اکیڈمی بیرون بوہڑ گیٹ ملتان فون نمبر 061/4547676

☆فاروقی کتب خانہ بیرون بوہڑ گیٹ ملتان فون نمبر 061/4541809

# انتساب

اپنی بے بضاعتی اور فروتنی کے کامل اظہار کے ساتھ اس تالیف کو اس عظیم ہستی کے نام کرتا ہوں جنکی نگاہِ کیمیا اثر سے ہزاروں ذرے رشکِ آسماں بنے، جن کے فیضِ طریقت سے ایک عالم مستفیض و مستفید ہو رہا ہے ............... اور جنہوں نے علم کو وہ بلندیاں بانٹیں کہ اُن کے وصال پر اہل علم نے برملا کہا "آج علم یتیم ہو گیا ہے"

یعنی

میرے مرشد، میرے مربی، میرے استاذ

ضیغمِ اسلام، امامِ اہلِ سنت، غزالی زماں

..............................

**حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی** رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

خاکسار

حافظ عبدالعزیز سعیدی

# دوسرا ایڈیشن

الحمد للہ علی احسانہ: جب تین سال قبل ناچیز کی حقیر کاوش اور پہلی با قاعدہ تالیف **معین الابواب** کی جلد اوّل شائع ہوئی تو اس وقت راقم کی نا تجربہ کاری کے باعث پیش آمدہ مشکلات میں کتاب کے مستقبل سے متعلق اندیشوں نے خاصا پریشان کیا لیکن کتاب منظر عام پر آنے کے بعد اہل علم کی طرف سے حوصلہ افزائی نے نہ صرف انجانے خوف سے نجات دلائی بلکہ **معین الابواب** کی جلد دوم بھی ایک سال قبل شائع کرنے کی ہمت ہوئی، اس کی اشاعت پر بھی اہل فکر ودانش کا ردعمل حوصلہ افزائی کا باعث بنا۔

راقم کو ہرگز یہ توقع نہ تھی کہ جلد اوّل اتنی جلدی اہل علم تک پہنچے گی کہ صرف سوا دو سال میں دوسرا ایڈیشن شائع کرنے کی ضرورت ہوگی۔ مکتبہ مہریہ کاظمیہ نیوملتان نے پہلی مرتبہ اسے شائع کیا تھا اور وسائل کی کمی کے باوجود ماشاء اللہ اب تک مکتبہ مہریہ کاظمیہ معین الابواب (دوجلد) کے علاوہ (۱) وقایۃ النحو اردو شرح ہدایۃ النحو از علامہ الحاج نذیر احمد مہروی۔ (۲) انوار البیان از علامہ ممتاز احمد چشتی۔ (۳) انوار المسائل از علامہ مفتی غلام مصطفی رضوی۔ (۴) زبدۃ التوضیحات اردو شرح السبع المعلقات از علامہ مفتی غلام مصطفی رضوی۔ (۵) تحفہ سعیدیہ اردو شرح علم الصغیہ از علامہ الحاج نذیر احمد مہروی۔ (۶) قربانی کی شرعی حیثیت از علامہ سید فیض عباس بخاری۔ (۷) عقیدہ ختم نبوت اور فتنہ قادیانیت از صادق علی زاہد۔ (۸) احکام حلال وحرام از مولانا عبدالمجید سعیدی اور احسن التجوید از قاری محمد اظہر حسن شائع کر چکا ہے۔ ادارہ کے اراکین اس سلسلے میں کرم فرماؤں کی سرپرستی کے شکر گزار ہیں۔ خصوصاً استاذ العلماء حضرت علامہ مولانا ممتاز احمد چشتی کی طرف سے انوار البیان کی اشاعت کے موقع پر کمال سرپرستی نا قابل فراموش ہے۔ امید ہے بزرگوں کی سرپرستی میں مکتبہ مہریہ کاظمیہ نیوملتان اسی طرح مزید خدمات کا اعزاز حاصل کرتا رہیگا۔

مارچ 2006ء سے **معین الابواب** کی جلد اوّل مارکیٹ میں دستیاب نہیں تھی۔ جانشین امام اہل سنت حضرت علامہ سید مظہر سعید کاظمی دامت برکاتہم العالیہ مہتمم جامعہ انوار العلوم نے خصوصی شفقت فرماتے ہوئے اسکا دوسرا ایڈیشن جامعہ انوار العلوم کی طرف سے شائع کرنے کی منظوری عطا فرمائی جو خصوصاً راقم کیلئے کرم بالائے کرم سے کم نہیں۔

پہلے ایڈیشن میں طلبہ اور اساتذہ کی طرف سے چند اغلاط کی نشاندہی فرمائی گئی تھی جو دور کر دی گئی ہے۔ نیز بعض بزرگ اساتذہ نے عربی خط کے باریک ہونے کی شکایت کی تھی جسے حتی الوسع رفع کر دیا گیا ہے۔ جامعہ انوار العلوم کے فاضل مدرس مولانا حافظ محمد امین سعیدی سلمہٗ نے دوسرے ایڈیشن کی پروف ریڈنگ کمال احتیاط سے کی ہے جبکہ پرنٹنگ اور جلد کے مزید اچھے معیار کیلئے مکتبہ اسلامیہ اردو بازار لاہور کی خدمات حاصل کی گئی ہیں امید ہے یہ کاوش پسند کی جائے گی۔

والسلام

حافظ عبدالعزیز سعیدی

مدرس جامعہ انوار العلوم ملتان

# مکتبہ مہریہ کاظمیہ (وقت کا تقاضا)

الحمدللّٰہ رب العٰلمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ سیدالمرسلین وعلیٰ آلہ واصحابہ اجمعین۔

قارئین کرام!

یہ بات اظہرمن الشمس ہے کہ کسی بھی چیز کا حسن اسوقت نکھر کر سامنے آتا ہے جب وہ چیز اپنے مناسبات، لوازمات اور مقتضیات کے ساتھ موجود ہو۔ آج سے تقریباً دس سال قبل جب جامعہ انوارالعلوم، کچہری روڈ پر واقع تھا تو جامعہ کے طلبہ اپنی ضرورت کی درسی وغیر درسی کتب قریبی مکتبہ جات سے بآسانی حاصل کر لیتے تھے مگر جب سے جامعہ انوارالعلوم، ترقی کی منازل طے کرتا ہوا اپنی نئی عمارت نیوملتان میں منتقل ہوا ہے تو اس سے طلبہ کو جدید دور کے تقاضوں کے مطابق تعلیمی و دیگر سہولیات تو میسر ہوئیں لیکن طلبہ کیلئے درسی اور غیر درسی کتب کا حصول قدرے مشکل ہو گیا علاوہ ازیں چونکہ یہاں نیوملتان اور اسکے قرب وجوار میں کوئی ایسا اسلامی کتب خانہ نہیں تھا جس سے مختلف قسم کی اسلامی کتب بآسانی حاصل کی جاسکیں۔ جامعہ انوارالعلوم کے یہاں منتقل ہونے کے بعد اسلامی کتب کا رجحان رکھنے والے حضرات کتب کے حصول کے لئے بار بار جامعہ سے رابطہ کرنے لگے۔

ان حالات میں عارضی طور پر جامعہ میں مناسب مقدار میں کتب سیل کے لئے رکھی گئیں مگر تھوڑے ہی عرصہ کے بعد لوگوں کی ضروریات اور انکے مطالبات بڑھ گئے جسکی بنا پر جامعہ سے متصل مارکیٹ میں 16 مئی 2002ء کو مکتبہ مہریہ کاظمیہ کا قیام عمل میں لایا گیا۔

اِسکا افتتاح جگر گوشہ غزالی زماں حضرت علامہ صاحبزادہ سید ارشد سعید کاظمی دامت برکاتہم العالیہ نے حضرت امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیفِ لطیف ''حضور ﷺ کے والدین کے بارے میں اسلاف کا مذہب'' خرید کر اپنے دستِ مبارک سے کیا اور اسکی جلد از جلد ترقی کے لئے دعا فرمائی۔

الحمدللہ مکتبہ مہریہ کاظمیہ سرد و گرم حالات کا مقابلہ کرتے ہوئے ترقی کی شاہراہ پر رواں دواں ہے۔ ایک سال کے قلیل عرصہ میں مکتبہ مہریہ کاظمیہ نے جامعہ کے طلبہ کی نصابی وغیر نصابی کتب کی ضرورت کو احسن طریقے سے پورا کیا اور اب اشاعت کے سلسلے کا آغاز نہایت شاندار طریقے سے کر رہا ہے۔ مُعِیْنُ الْاَبْوَاب (جلد اول) آپکے ہاتھ میں ہے، اپنی قیمتی رائے سے ضرور نوازیئے ہم شکر گزار ہونگے۔

مکتبہ مہریہ کاظمیہ پر اسلامی نصابی، غیر نصابی کتب، علماء اہلسنت خصوصاً غزالی زماں علامہ سید احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ اور علامہ سید ارشد سعید کاظمی کی تصانیف، درسی کتب کے حواشی اور شروح، نیز جامعہ انوارالعلوم اور تنظیم المدارس پاکستان کے نصاب کے مطابق تمام کتب اور امتحانی پرچہ جات تھوک اور پرچون پر دستیاب ہیں۔

## ﴿مستقبل میں مکتبہ مہریہ کاظمیہ کا اشاعتی پروگرام﴾

مستقبل قریب میں مکتبہ مہریہ کاظمیہ انشاءاللہ مندرجہ ذیل کتب شائع کر رہا ہے۔

| | |
|---|---|
| (۱) شرح المعلقات السبع (اردو) | از علامہ مفتی غلام مصطفی رضوی |
| (۲) سعیدیہ شرح علم الصیغہ (فارسی) | از علامہ مولانا سعید احمد سعیدی |
| (۳) فوائدِ مکیہ مع حواشی جدیدہ | از استاذ القرآء قاری اللہ دتہ سعیدی |
| (۴) ایمانِ کامل فارسی (مع اردو حاشیہ) | از علامہ حافظ عبدالعزیز سعیدی |
| (۵) معین الابواب (جلد دوم) | از علامہ حافظ عبدالعزیز سعیدی |
| (۶) انوار المصادر | از علامہ حافظ عبدالعزیز سعیدی |
| (۷) جامع تعلیلات (اردو) | از علامہ حافظ عبدالعزیز سعیدی |
| (۸) مفتاح الصرف | از علامہ حافظ عبدالعزیز سعیدی |

معزز قارئین! آپکی گرانقدر آراء اور مفید مشوروں کا انتظار رہے گا ضرور کرم فرمائیں۔

والسلام مع الاکرام

محمد سعید سعیدی

مکتبہ مہریہ کاظمیہ نیوملتان (فون 061/6560699)

# تقریظ

از جگر گوشہءغزالی زماں جامع المعقول والمنقول حضرت علامہ

صاحبزادہ **سید ارشد سعید کاظمی** شاہصاحب دامت برکاتہم العالیہ

شیخ الحدیث جامعہ اسلامیہ عربیہ انوار العلوم نیوملتان

---

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

اَمَّابَعْدُ: اہل علم کے ہاں مشہور ہے کہ'' اَلصَّرْفُ اُمُّ الْعُلُوْمِ وَالنَّحْوُ اَبُوْهَا ''یعنی علوم عربیہ میں مہارت حاصل کرنے کے لئے علم صرف کو وہ حیثیت حاصل ہے جو نسلِ انسانی کی بقا میں ماں کو حاصل ہے اور جسطرح اوّلاً بچے کی تربیت و پرورش ماں کرتی ہے اسی طرح طالب علم کی علومِ عالیہ کے حصول کے لئے اوّلاً تربیت و رہنمائی علمِ صرف کرتا ہے۔

پیش نظر کتاب ''معین الابواب'' اسی سلسلے کی ایک اہم کڑی ہے جس کے مؤلف فاضلِ جلیل علامہ حافظ عبدالعزیز صاحب سعیدی دامت برکاتہم العالیہ ہیں جو کہ انتہائی محنتی اور تجربہ کار استاد ہیں، موصوف مشکل سے مشکل مسئلہ نہایت سہل انداز میں طلبہ کو ذہن نشین کرا دیتے ہیں۔ امید واثق ہے کہ یہ قلم کی روشنائی کو خشک نہ ہونے دیں گے اور یہ سلسلہ جاری رکھیں گے۔

کتابِ مذکور کا اکثر حصہ پڑھا جو مولینا کے کمالِ ذوق اور جذبہ شوقِ کا عظیم شاہکار ہے اور تشنگانِ صرف کے لئے بمنزلہ آبِ حیات ہے، طلبہ اور اساتذہ کرام کیلئے گراں قدر ہدیہ ہے۔

کتابِ مذکور کثیر فوائد پر مشتمل ہے جن میں سے چند نمونے کے طور پر یہ ہیں۔

(۱) ہر باب کی تفصیل کے ساتھ گردانیں تحریر کی گئی ہیں اور لازم ابواب کی صرفِ صغیر تین طرح سے لکھی گئی ہیں۔

(۲) ہر باب کے ساتھ اس کے مصادر تحریر کئے گئے ہیں تا کہ طالب علم مزید مشق کر سکے۔

(۳) کتاب کے آغاز میں اصطلاحاتِ صرفیہ پر ایک بہترین مقدمہ تحریر کیا گیا ہے۔

(۴) ہر باب کے متعلق قوانین کی مطلب خیز تشریح مع امثلہ کی گئی ہے۔

آخر میں بارگاہِ صمدیت میں التجاء ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے محبوب کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے تصدق سے اس خدمت کو شرفِ قبولیت بخشے اور اس کے نفع کو عام و تام فرمائے۔ آمین بجاہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

**فقیر سید ارشد سعید کاظمی**

شیخ الحدیث جامعہ اسلامیہ عربیہ انوار العلوم ملتان

# معین الابواب جلد اوّل کی اشاعت کے بعد فخر روزگار اساتذہ کے تأثرات

## استاذ الاساتذہ حضرت علامہ مولانا مفتی محمد اقبال سعیدی صاحب شیخ الحدیث جامعہ انوار العلوم ملتان

فاضل نوجوان حضرت علامہ مولانا عبدالعزیز سعیدی صاحب منجھے ہوئے مدرسین میں سے ہیں انکا مقام علماء پر مخفی نہیں۔ کئی علماء کرام ان کے شاگرد ہیں انہوں نے اپنے تجربات کی روشنی میں یہ محسوس فرماتے ہوئے کہ صرف میں مصروف ہونے والے طلبہ کرام کو تفصیلی طور پر گردانوں کی ضرورت ہوتی ہے اور یہ محسوس فرماتے ہوئے کہ موجودہ کتب صرف میں، ابواب کے سلسلہ میں کچھ غلطیاں چل رہی ہیں ایک نئی کتاب معین الابواب ترتیب دی جس نے بہت جلد علمی دنیا میں اپنا مقام بنالیا کہ اب دوسرا اڈیشن منظر عام پر آیا ہے۔ اللہ تعالیٰ حضرت مولانا کو دارین میں اسکا اجر عظیم عطا فرمائے اور طلبہ کی مشکلات میں انکا نعم المعین بنائے، امین۔

## استاذ العلماء حضرت علامہ مولانا حافظ عبدالستار سعیدی صاحب شیخ الحدیث و ناظم تعلیمات جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم، نحمدہٗ ونصلی علی رسولہ الکریم، امابعد: فاضل جلیل، مدرس ہر دل عزیز استاذ العلماء حضرت علامہ مولانا عبدالعزیز سعیدی دامت برکاتہم القدسیہ نے جس طرح میدانِ تدریس میں لوہا منوایا اسی طرح میدانِ تصنیف و تالیف میں بھی خوب نام کمایا۔ اسوقت حضرت مولانا کی مشہور کتاب معین الابواب کی جلد اوّل کا دوسرا اڈیشن آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ اگرچہ فن صرف میں بزبانِ اردو لکھی جانے متعدد کتب منظر عام پر آچکی ہیں مگر حسن ترتیب، مشکل ابواب کی مکمل گردانیں، ابواب کی آخر میں تمرین و جودتِ ذہنی کیلئے ذخیرۂ مصادر کا اضافہ اور کتاب کے شروع میں اصطلاحاتِ صرفیہ پر مشتمل انتہائی مفید و جامع مقدمہ، اغلاط سے حتی الامکان محفوظ کمپوزنگ، حرکات و سکنات کا التزام اور دیدہ زیب خوبصورت طباعت کی وجہ سے یہ کتاب دیگر کتب سے ممتاز و منفرد محسوس ہوتی ہے۔ ایسا لگتا ہے کہ مولانا سعیدی پر انکے مرشد کریم حضرت غزالی زماں رحمۃ اللہ علیہ کی خاص نظر عنایت ہے۔ اللہ تعالیٰ مولانا کے علم و عمل اور اسلوب تدریس و تصنیف میں مزید برکتیں عطا فرمائے۔ امین بجاہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم۔

## ممتاز العلماء حضرت علامہ مولانا ممتاز احمد چشتی صاحب سینئر مدرس و خطیب جامعہ انوار العلوم ملتان

عزیز محترم مولانا عبدالعزیز سعیدی سلمہٗ کی تالیف لطیف معین الابواب کے چند مقامات کا مطالعہ کیا۔ ابواب کی تفصیلی گردانوں کے ساتھ انکے مصادر و معانی، صرفی قوانین، تعلیلات و اصطلاحات، خاص طور پر بصیرت افروز مقدمہ قابل تحسین کاوش ہے۔ علم صرف کے طلبگاروں کی مشکلات کا اس قدر آسان حل ایک نعمت غیر مترقبہ ہے۔ صرف کی اکثر و بیشتر مروجہ کتابوں کی خصوصیات کے علاوہ یہ کتاب مزید معلومات، افاضات اور افادات پر مشتمل ہے۔ امید واثق ہے کہ انشاء اللہ یہ کتاب اپنی افادیت، اہمیت اور ضرورت کے پیش نظر مفید، مقبول اور کارآمد ثابت ہوگی۔

## فخر اہل سنت حضرت علامہ مفتی محمد صدیق ہزاروی سعیدی صاحب شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

حضرت علامہ مولانا عبدالعزیز سعیدی صاحب زید مجدہٗ ایک فاضل اور تجربہ کار مدرس ہیں، انہوں نے اپنے سابقہ تجربے کی روشنی میں طلبہ صرف کی ضرورت کو پیش نظر رکھ کر جس انداز میں معین الابواب ترتیب دی ہے یہ انکی بصیرت اور جودتِ فکر کا منہ بولتا ثبوت ہے۔ اس کتاب میں نہ صرف یہ کہ گردانیں مکمل طور پر دی گئی ہیں بلکہ تعلیلات، قوانین اور صرف سے متعلق دیگر اہم باتیں شامل ہونے کی وجہ سے اسکی اہمیت دو چند ہوگئی ہے اور یقیناً یہ کتاب صرف کے طلبہ ہی نہیں مدرسین کیلئے بھی نہایت مفید ہے۔

# تأثرات

از: فخر المناظرین، استاذ العلماء حضرت علامہ

**مفتی محمد عبدالمجید خان سعیدی رضوی** صاحب مدظلہ العالی

مہتمم جامعہ غوث اعظم ودار العلوم نبویہ رحیم یار خان

---

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى سَيِّدِالْمُرْسَلِيْنَ نَبِيِّنَامُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَتَبْعِهٖ وَعَلَيْنَامَعَهُمْ اَجْمَعِيْنَ.

عمدۃ الافاضل، مفخر الاماثل، ملک التدریس، رئیس التحریر، اخی المحترم

حضرت علامہ مولانا حافظ عبدالعزیز صاحب سعیدی مدظلہ العالی (فاضل مدرس جامعہ انوار العلوم نیوملتان)

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ　　　　کل سنۃ وانتم طیبون؛

نخبہ آنکہ آنجناب کی تازہ تالیفِ منیف "مُعِيْنُ الْاَبْوَابُ حصہ اول" کے مسودہ کی ارسال کردہ فوٹو کاپی برائے اظہارِ تاثرات موصول ہوئی ۔ یاد آوری کا بے حد شکریہ حسب الحکم اس حوالہ سے چند گزارشات سپردِ قلم ہیں۔ (فاقول وباللہ وبیدہ ازمۃ التحقیق)

ا- آنجناب نے تالیفِ ہذا سے فی الواقع طلبہءعربیہ کی ایک اہم ضرورت کو پورا فرما کر ان پر احسانِ عظیم فرمایا اور قابل قدر علمی خدمت سرانجام دی ہے جس پر آپ لائقِ صد تحسین وتبریک ہیں اس سے نہ صرف طلبہءصرف کی بنیادی علمی پیاس بجھے گی بلکہ تدریسی دنیا میں ایک نئے باب کا اضافہ بھی ہوگا۔ نیز مادر علمی، یادگارِ مرشد الاقوام، السید الامام الکاظمی، جامعہ انوار العلوم کا نام بھی روشن اور اسکے وقار نیز سچی شہرت میں بھی انشاءاللہ عزوجل اضافہ ہوگا۔ فجزاك الله تعالىٰ احسنه وحياك بالسلامة والعافية ووفقك بامثاله والعمل بمرضياته ولنعم ماقيل فى الاردية۔

ع- اللہ کرے زورِ قلم اور زیادہ،　　　　ع- ایں دعا از من واز جملہ جہاں آمین باد،

۲-تہیہ فرمالیں کہ اس میدان میں اترے ہیں تو پیچھے ہٹنے یا اپنی نگارشات کو اسی کاوش تک محدود رکھنے کی بجائے اپنے شہوارِ قلم کو ہمیشہ ہمیشہ متحرک رکھیں گے کہ اغیار سے مقابلہ سخت ہے جب کہ جوابی کارروائی نہایت سست بلکہ صفر اور نہ ہونے کے برابر ہے جیسے دریائے موجزن میں بہت بڑا شگاف پڑا ہوا ہو جسے بند کرنے کیلئے کسّی اٹھائے ایک دو آدمی مصروفِ عمل ہوں جسکا جو نتیجہ ہوگا قطعاً محتاجِ بیان نہیں۔

خیر الناس من ینفع الناس۔

۳-سرسری مطالعہ کے بعد جو امور لائق توجہ سامنے آئے ان میں سے بعض کی تفصیل پیشِ خدمت ہے۔قریب نہیں کہ اس سلسلہ میں بآسانی بالمشافہ بات ہو جاتی۔نیز آنجناب کی خواہش بھی تھی کہ چند لفظ تحریر کر کے دوں اسلئے تحریر کر رہا ہوں امید ہے کہ اہلِ علم اسلاف کے طریقہ پر کھلے دل سے توجہ فرمائیں گے۔

افسوس ہے کہ عدیم الفرصتی کے باعث بالاستیعاب مطالعہ کا موقع نہ مل پایا۔صرف از اول تا اختتام ابواب ثلاثی مجرد ہی دیکھ سکا ہوں اور وہ بھی سرسری نظر سے (کَمَا مَرَّ آنِفًا)

۴-آپ نے باب ''فَعُلَ یَفْعُلُ'' سے امر و نہی حاضر مجہول کی گردانوں میں واحد مذکر غائب ہی کا صیغہ رکھ کر ضمائر کے حسبِ صِیَغ لانے کی جو تحقیق فرمائی ہے، بہت خوب ہے، راقم الحروف کی تحقیق بھی یہی ہے۔ (والحمد للّٰہ علیٰ ھٰذا التوافق)

فقط

والسلام

آپکا عبدالمجید سعیدی رضوی نقشبندی صدر مدرس، مفتی و مہتمم

دارالعلوم غوث اعظم و دارالعلوم نبویہ

رحیم یار خان شہر (۱۱، جمادی ۲۰۰۳ء شہر شنبہ)

# تعارف

(مصنف کے حالات اور خدمات)

جواں ہمت، بلند فکر، روشن خیال، وسیع النظر، استاذ، علم وعمل کی مجسم تصویر، دینی اور عصری علوم کا حسین امتزاج، یہ ہیں علامہ حافظ عبدالعزیز سعیدی صاحب مدرس جامعہ اسلامیہ عربیہ انوار العلوم ملتان۔ جنکے شب وروز علم وتحقیق کے لئے وقف ہیں اور جو ایک عرصہ سے مسندِ تدریس پر فائز ہوکر علم وحکمت کے موتی لٹا رہے ہیں۔

## پیدائش:

آپ ۲ مئی ۱۹۶۲ء کو بوقتِ صبح صادق، چک نمبر ۶۲ لڈن، تحصیل وہاڑی (موجودہ ضلع وہاڑی، اُسوقت ضلع ملتان) میں پیدا ہوئے۔ آپ کے والد ماجد میاں قادر بخش بھٹی مرحوم ایک نہایت نیک سیرت انسان تھے زندگی نے وفا نہ کی اور اپنے چھوٹے بچے کی تعلیم کے آغاز سے قبل ہی وفات پا گئے۔

## حفظ قرآن کی سعادت:

آپ کو تعلیم اور حفظِ قرآن کیلئے جامع مسجد درکھاناں والی حلیم کچی تحصیل میلسی میں حضرت مولانا حافظ اللہ دتہ رحمۃ اللہ علیہ کے پاس بٹھایا گیا اور بتایا گیا کہ والد گرامی مرحوم کی یہ خواہش تھی کہ میں اپنے ایک بیٹے کو ضرور حافظ قرآن بناؤنگا۔ سورۃ آلِ عمران مکمل حفظ کرنے کے بعد اپنے دور کے معروف اور جید حافظ فخر الصلحاء الحاج حافظ نور محمد رحمۃ اللہ علیہ (دربار حضرت ساون پال موضع ڈھمکی تحصیل میلسی ضلع وہاڑی) کے زیر سایہ آگئے جن سے سورۃ النساء سے لیکر والناس تک مکمل حفظِ قرآن کی سعادت حاصل کی۔ آپ کے اس انتہائی نیک سیرت اور مشفق استاذ گرامی کے حوالے سے قابلِ ذکر بات یہ ہے کہ انہوں نے ایک صدی پر محیط عرصہ تعلیمِ قرآن دینے کا شرف حاصل کیا اور بلاشبہ سینکڑوں افراد نے ان سے قرآنِ پاک حفظ کیا۔ فَجَزَاهُمُ اللّٰهُ اَحْسَنَ الْجَزَاءِ

## دینی تعلیم کا آغاز:

استاذ محترم حافظ نور محمد رحمۃ اللہ علیہ کی خصوصی تحریک وتاکید پر آپ کی والدہ ماجدہ اور برادرِ اکبر مستری حاجی عبدالخالق سعیدی نے علمِ دین کے حصول کیلئے مدرسہ حنفیہ رضویہ سعیدیہ مصباح العلوم پکا بازار میلسی میں داخل کرایا اُسوقت شعبہ درسِ نظامی میں استاذ العلماء حضرت علامہ حافظ غلام حیدر اویسی مدظلہ صدر معلم اور شیخ الحدیث تھے آپ سے تقریباً چار سال کے عرصہ میں (فارسی نظم سے لیکر قدوری، مرقات، اصول الشاشی اور ایسا غوجی وغیرہ تک) مختلف علوم وفنون سے متعلقہ کتب پڑھیں۔

امامِ اہلِ سنت، غزالیِ زماں، رازیِ دوراں علامہ سید احمد سعید کاظمی نور اللہ مرقدہٗ مدرسہ مصباح العلوم میلسی میں بنفسِ نفیس امتحان لینے تشریف لے جاتے اور اہلِ سنت کے دیگر سینکڑوں اداروں کی طرح اسکی بھی خوب سرپرستی فرماتے تھے۔

## جامعہ انوار العلوم میں داخلہ:

شوال ۱۳۹۷ھ / ۱۹۷۷ء میں ضیاء الحق مرحوم کے مارشل لاء کے بعد تعلیمی سال کے آغاز پر جامعہ اسلامیہ عربیہ انوار العلوم میں کلاسِ سوئم میں داخلہ لیا۔ چھ سال تک جامعہ انوار العلوم میں زیر تعلیم رہے، تمام امتحانات، امتیازات واعزازات کے ساتھ پاس کئے، ایک ذمہ دار اور محنتی طالب علم ہونے کا اندازہ اس امر سے بخوبی لگایا جاسکتا ہے کہ اس چھ سالہ عرصہ میں کبھی غیر حاضری نہیں کی۔ اہم ضروریات کے لئے صرف ۴ چھٹیاں کیں جو ایک طالب علم کی حیثیت سے شاندار ریکارڈ ہے۔

جامعہ انوار العلوم میں جن جلیل القدر، ماہر اساتذہ سے استفادہ کیا ان کے اسمائے گرامی یہ ہیں۔ غزالیِ زماں، بخاری العصر، بیہقیِ وقت حضرت علامہ سید احمد سعید شاہ صاحب کاظمی رحمۃ اللہ علیہ، شیخ الحدیث حضرت علامہ حافظ محمد مشتاق احمد چشتی، حضرت علامہ مولانا عبدالعزیز چشتی، حضرت علامہ مولانا محمد یوسف تونسوی نظامی، حضرت علامہ مولانا حافظ محمد عبدالحکیم چشتی، حضرت علامہ مولانا اللہ بخش سعیدی رحمۃ اللہ علیہ حضرت علامہ مولانا ممتاز احمد چشتی اور حضرت علامہ مولانا مفتی غلام مصطفٰی رضوی۔ ان اساتذہ کے علاوہ یہاں جامعہ میں استاذ القراء مولانا قاری محمد یار نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ اور قاری نور جمال صاحب سے علم تجوید وقرأۃ حاصل کیا۔

## دورہ حدیث:

آپ نے ۱۹۸۳ء میں امام اہلِ سنت، محدث العصر، غزالیِ زماں علامہ سید احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ اور شیخ الحدیث علامہ حافظ محمد مشتاق احمد چشتی دامت مکارمھم العالیہ ایسے نامور محدثین سے درسِ حدیث لیا۔ مولانا موصوف، دورہ حدیث کی کلاس میں نمایاں رہے، استاذی المکرم غزالیِ زماں رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے احادیث کی عبارت پڑھنے میں پیش پیش رہے اور خصوصاً صحیح بخاری اور جامع ترمذی پر حضرت غزالیِ زماں رحمۃ اللہ علیہ کی ہر تقریر کو قلمبند کیا۔ دورہ شریف کی تکمیل کے بعد جامعہ کے سالانہ جلسہ دستارِ فضیلت کے موقع پر حضور غزالیِ زماں رحمۃ اللہ علیہ کے دستِ ہمایوں، حضرت علامہ مفتی محمد تقدس علی خان اور شیخ الحدیث حضرت علامہ عبدالمصطفٰی الازہری رحمۃ اللہ علیھما اور دیگر جلیل القدر علماء کرام کے مبارک ہاتھوں سے دستارِ فضیلت اور سند حاصل کی۔

## شہادۃ العالمیہ کا امتحان اور پاکستان بھر میں دوسری پوزیشن:

آپ نے ۱۹۸۳ء میں تنظیم المدارس (اہلِ سنت) پاکستان کے تحت "الشھادۃ العالمیۃ" (ایم اے علوم عربیہ واسلامیہ) کا امتحان دیگر نمایاں کامیابی حاصل کی اس طرح جامعہ انوار العلوم میں پہلی اور پاکستان بھر میں دوسری پوزیشن لینے کا اعزاز حاصل کیا (اور راقم نے بھی اُسی سال جامعہ میں دوسری اور پاکستان بھر میں تیسری پوزیشن حاصل کی)۔ یقیناً یہ کامیابی جہاں آپ کی محنت، لگن اور ذہانت کی عکاس ہے وہاں اساتذہ کرام کی خصوصی توجہ اور محنت کی بھی مرہونِ منت ہے۔

## روحانی نسبت:

جہاں آپ کو حضور غزالیِ زماں رحمۃ اللہ علیہ سے شرفِ تلمذ حاصل ہے وہاں آپ کو روحانی نسبت (شرفِ بیعت) بھی حاصل ہے۔ مولانا قاری نذیر احمد سعیدی (حال مقیم دنیاپور) کی تحریک اور سرپرستی میں ایک شام ملتان میں آستانہ عالیہ پر حاضر ہوکر یہ شرف حاصل کیا جو سعیدی صاحب کیلئے دوہرا اعزاز ہے۔

## جدید تعلیم:

سعیدی صاحب علومِ اسلامیہ کے ساتھ ساتھ عصری علوم سے بھی شغف رکھتے ہیں۔آپ نے جدید تعلیم کے حوالے سے تمام امتحانات پرائیویٹ پاس کیئے۔ بی،اے کا امتحان ۱۹۸۴ء میں بہاء الدین زکریا یونیورسٹی ملتان سے پاس کیا۔ جبکہ ملتان سیکنڈری بورڈ سے فاضل عربی ۱۹۸۳ء اور فاضل اردو ۱۹۸۷ء میں پاس کیئے۔گویا آپ اسلامی اور عصری علوم کا برابر ذوق رکھتے ہیں۔

عصرِ حاضر میں کمپیوٹر کی تعلیم کی افادیت اور ضرورت سے کوئی ذی ہوش انکار نہیں کرسکتا اس سے دنوں اور گھنٹوں میں انجام پانے والے کام اب منٹوں میں ہونے لگے ہیں۔آپ نے اس ضرورت کا احساس کرتے ہوئے کمپیوٹر کیطرف بھی توجہ دی اور ''معین الابواب'' کی مکمل کمپوزنگ موصوف نے خود کی۔

## تدریس کا آغاز:

سعیدی صاحب کو یہ اعزاز بھی حاصل ہے کہ آپ نے جس مادرِ علمی میں چھ سال تک تعلیم حاصل کی اسی سے تدریس کا آغاز کیا چنانچہ یکم شوال المکرم ۱۴۰۳ھ کو تعلیمی قابلیت اور تدریسی صلاحیت واستعداد کے پیشِ نظر آپ کو مدرس مقرر کیا گیا۔ پونے تین سال تک یہاں بحسن وخوبی تدریس کے فرائض انجام دیئے پھر حضرتِ غزالیِ زماں، امامِ اہلسنت رحمۃ اللہ علیہ کے حکم سے یکم اپریل ۱۹۸۶ء کو مدرسہ مصباح العلوم میلسی منتقل ہوگئے، جہاں آپ نے چار سال تک بطورِ صدر مدرس کام کیا۔اس عرصہ میں اُس ادارہ نے خوب ترقی کی۔ پچیس اکتوبر ۱۹۸۹ء کو جانشینِ امامِ اہلِ سنت حضرت علامہ سید مظہر سعید شاہ صاحب کاظمی کی اجازت سے استعفیٰ دیکر ملتان آگئے اور علامہ صاحبزادہ سید حامد سعید شاہ صاحب کاظمی کے کل وقتی سیکرٹری کی حیثیت سے کام شروع کیا۔ جب صاحبزادہ صاحب ممبر قومی اسمبلی منتخب ہوئے تو انکے معاونِ خاص اور معتمد ساتھی کی حیثیت سے سیاسی امور سے بھی منسلک رہے۔

حضرت جانشینِ امامِ اہلسنت کے حکم پر ۱۱ شوال المکرم ۱۴۱۳ھ سے تعلیمی اوقات میں جامعہ انوار العلوم میں تدریس اور شام کے وقت حسبِ معمول علامہ سید حامد سعید کاظمی صاحب کے دفتر میں ڈیوٹی دینے لگے، یہ سلسلہ تا حال جاری ہے۔آپ اِسوقت فارسی سے چھٹی کلاس تک مختلف اسباق پڑھا رہے ہیں۔

## سعادتِ عظیم:

حضور غزالیِ زماں رحمۃ اللہ علیہ نے ملتِ اسلامیہ کو ''البیان'' کی صورت میں قرآنِ مجید کا نہایت دلآویز اور معرکۃ الآراء ترجمہ دیا، اس کے مسودے کی تصحیح میں آپ کے تلامذہ میں سے جن فضلاء نے ہاتھ بٹایا ان میں مولانا عبدالعزیز سعیدی کا نام بھی شامل ہے اور اس کا تذکرہ خود حضور غزالیِ زماں رحمۃ اللہ علیہ نے البیان کے دیباچہ میں کیا ہے۔ سعیدی صاحب محکمہ اوقاف و مذہبی امور کی طرف سے مستند پروف ریڈر بھی ہیں، اس لئے البیان کا دوسرا، تیسرا اور چوتھا ایڈیشن آپ کے تصدیقی سرٹیفکیٹ سے شائع ہوا ہے۔

## جامعہ کی طرف سے اضافی ذمہ داریاں:

آپ ایک ذمہ دار اور نظم ونسق کے پابند آدمی ہیں لہٰذا ادارہ کی طرف سے عائد کردہ ہر ذمہ داری بخوشی نہایت خوش اسلوبی

سے نبھاتے ہیں اورحسبِ ضرورت یہ ذمہ داریاں بدلتی رہتی ہیں۔ آجکل شعبہ نشرواشاعت اورامتحانات کی ذمہ داری ہے۔ مثلاً جامعہ کی طرف سے اندرونِ ادارہ مختلف تقریبات کا انتظام وانصرام اور ناظمِ امتحان کی حیثیت سے فرائض کی انجام دہی، جسمیں ڈیٹ شیٹ کی تیاری سے لیکر رزلٹ کے انکشاف تک تمام خدمات شامل ہیں۔

تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان کے جملہ امتحانات، ثانویہ عامہ، ثانویہ خاصہ، عالیہ اور عالمیہ کا داخلہ بھیجنا اور اس سلسلہ میں تنظیم المدارس سے مکمل رابطے میں رہنا بھی جناب کی ذمہ داریوں میں شامل ہے۔

تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان کے قیام سے پہلے کے سابق فضلاء کیلئے پاکستان کے چند بڑے مدارس میں ۷ افروری ۱۹۸۶ء کو امتحان کا اہتمام کیا گیا، مرکزِ امتحان انوار العلوم ملتان میں امتحان کے دن سے پہلے کے تمام امور کی ذمہ داری سعیدی صاحب کو سونپی گئی، جوانہوں نے نہایت خوش اسلوبی سے انجام دی اور امتحان کے دن بزرگ علماء کے ہمراہ نگرانی کے فرائض بھی انجام دیئے۔ بعد میں تنظیم المدارس کے صدر اور جامعہ انوار العلوم کے مہتمم کی حیثیت سے حضرتِ غزالیِ زماں کے نام ایک خط میں، اس وقت کے ناظمِ اعلیٰ استاذ العلماء حضرت علامہ مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اِس نوجوان مدرس کی خدمات کو سراہا اور تنظیم کی طرف سے حضرتِ غزالیِ زماں کا شکریہ ادا کیا، نیز موصوف کو خصوصی انعام سے بھی نوازا۔

## ذوقِ تحریر:

آپ کو تدریس کے ساتھ ساتھ تحریر کا ذوق بھی حاصل ہے جو قابلِ تحسین ہے۔ ابتک مختلف موضوعات پر قلم اٹھا چکے ہیں جو یہ ہیں۔

(۱) علامہ عبدالعزیز پرہاروی رحمۃ اللہ علیہ کی عقائد پر مختصر فارسی کتاب ''ایمانِ کامل'' پر حاشیہ (مطبوعہ)

(۲) بینک کے سود کی شرعی حیثیت (مقالہ، غیر مطبوعہ) (۳) فضائل واحکام ماہِ صیام پمفلٹ (مطبوعہ)

(۴) فضائل ومسائل قربانی پمفلٹ (مطبوعہ) (۵) انوار المصادر (زیر ترتیب)

(۶) زیرِ نظر ''معین الابواب جلد اول'' (۹۷، ابواب کی مکمل گردانوں کے ساتھ مقدمۃ الصرف، اصطلاحاتِ صرفیہ، قواعدِ مہموز، کتابتِ ہمزہ کے قواعد، تخفیفات وتسہیلات، قواعدِ مضاعف، ادغامات اور ذخیرہ مصادر)

(۷) ''معین الابواب جلد دوم'' (مثال، اجوف، ناقص، لفیف اور مرکبات کے تقریباً ۱۳۰، ابواب کی مکمل گردانوں کے علاوہ قواعدِ معتل، تعلیلات اور ذخیرہ مصادر) (زیر ترتیب) (۸) مفتاح الصرف، صرف کی ابتدائی کتاب (زیر ترتیب)

(۹) جامع تعلیلات (زیر ترتیب) آپ علمی اور تحقیقی میدان میں اور بھی بہت کچھ لکھنے کا عزم رکھتے ہیں اللہ تعالیٰ آپ کو مزید توفیق مرحمت فرمائے کہ آپ کا قلم رواں رہے، آمین۔

## ماہنامہ السعید سے وابستگی:

اگست ۱۹۹۴ء سے جب ماہنامہ السعید ملتان کی علامہ سید حامد سعید کاظمی کی زیرادارت نشأۃ ثانیہ ہوئی تب سے آپ

اس سے وابستہ ہیں اور مختلف موضوعات پر آپ کے مقالات شائع ہوتے رہتے ہیں۔ اور گاہے بگاہے اخبارات وجرائد میں بھی مضامین شائع ہوتے رہتے ہیں۔

## سرکاری کمیٹیوں میں رکنیت:

آپ حکومت کی تشکیل کردہ کمیٹیوں میں بھی اہلسنت / جامعہ انوارالعلوم کی نمائندگی کرتے رہتے ہیں۔ اسوقت (۱) رویت ہلال کمیٹی ضلع ملتان اور (۲) بحالی پیکیج کمیٹی برائے ضلعی زکوٰۃ وعشر کمیٹی ملتان کے رکن ہیں۔

## کثیر الجہت کردار پر ایک نظر:

آپ نے ۱۹۷۷ء کی تحریک نظامِ مصطفیٰ میں مدرسہ مصباح العلوم میلسی کے طالب علم کی حیثیت سے بھرپور حصہ لیا۔ جامعہ انوارالعلوم ملتان میں چھ سالہ دورِ تعلیم میں ''بزمِ سعید'' کے اغراض ومقاصد کے حصول کیلئے خوب لگن سے کام کیا اور بزم کے (رکنِ عاملہ، نائب ناظم، قائم مقام ناظم اعلیٰ، ناظم اعلیٰ اور نائب صدر کی حیثیت سے) مختلف عہدوں پر کام کیا۔ یہ سلسلہ جاری ہے اور اب تک اس بزم کی نگرانی اور معاونت فرما رہے ہیں۔ علاوہ ازیں زمانہ طالب علمی میں کئی بار ریڈیو پاکستان ملتان کے طلبہ اور نوجوانوں کے پروگراموں میں شرکت کی، تقاریر اور کوئیز پروگراموں میں بھی شامل ہوئے۔

ایک کارکن کی حیثیت سے کل پاکستان سنی کانفرنس ۱۹۷۸ء ملتان، سنی کنونشن موچی دروازہ لاہور، کل پاکستان سنی کانفرنس مینارِ پاکستان اور انٹرنیشنل سنی کانفرنس اپریل ۲۰۰۰ء ملتان میں شرکت کی۔ انٹرنیشنل سنی کانفرنس میں آپ نے بطورِ معاون فون، فیکس اور انٹرنیٹ پر اخبارات کو خبر رسانی میں معاونت کی۔

دورانِ تعلیم انجمن طلبہ مدارسِ عربیہ پاکستان ضلع ملتان کے عہدہ دار کی حیثیت سے بھی خدمات انجام دیں، نیز آپ نے جماعت اہلِ سنت پاکستان میلسی شہر کے ناظمِ اعلیٰ کی حیثیت سے بھی دو سال تک ذمہ داری نبھائی۔

## اپنی ذات میں ایک انجمن:

مندرجہ بالا سطور سے واضح ہوتا ہے کہ مولانا حافظ عبدالعزیز سعیدی ایک ہمہ پہلو شخصیت رکھتے ہیں اور اپنی ذات میں انجمن ہیں۔ آپ محض فکر تک محدود نہیں بلکہ فکرِ راست کو عملی جامہ پہنانا انکے مزاج اور طبیعت میں شامل ہے۔ آپ کے ہاں جمود وتعطل نام کی کوئی چیز نہیں بلکہ تحرک ہی تحرک ہے۔ دعا ہے اللہ تعالیٰ آپ کو طویل عمر عطا فرمائے آپ کا وجود ملتِ اسلامیہ کے لئے بالعموم اور اہلِ سنت کیلئے بالخصوص نفع مند ثابت ہو اور آپ کی ہر تحریر سے قیامت تک عوام وخواص مستفید ہوتے رہیں، آمین۔

سید فیض عباس قمر بخاری

پرنسپل: جامعہ خدیجۃ الکبریٰ بنات الاسلام

ٹھٹھہ صادق آباد (ضلع خانیوال)

یکم ستمبر ۲۰۰۳ء

# (حرفِ بیاں)

اللہ تعالیٰ کالاکھ لاکھ شکر ہے کہ مرکزِ فکروآ گہی، میکدہ علم وحکمت، جامعہ اسلامیہ عربیہ انوار العلوم ملتان سے جہاں فخرِ روزگار، علماء، خطباء اور شیوخ فقہ وحدیث نے علمی اور روحانی فیض پایا وہاں راقم جیسے کم مایہ بھی محروم نہیں رہے۔ اس چشمہء فیض سے سیرابی اور شادکامی کے مواقع سب کیلئے آسان اور ہر ایک کی دسترس میں تھے۔

امامِ اہلِسنت، غزالی زماں، رازیِ دوراں، محدث کبیر حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی قدس سرہ کی ذاتِ گرامی "جامعہ انوار العلوم ملتان" کی عظمتوں کا معتبر اور کامل ترین حوالہ ہے۔ اس منبعِ فیوض سے بطور طالب علم وابستگی کوئی کم اعزاز نہ تھی کیونکہ انوار العلوم میں یگانہ ءروزگار اور مسندِ تدریس کیلئے باعث افتخار اساتذہ کے سامنے زانوئے تلمذ تہہ کرنے کا شرف حاصل ہوا۔ جن میں شیخ الافاضل، مجمع العلم والحلم حضرت علامہ حافظ محمد مشتاق احمد چشتی (شیخ الحدیث) جامع المعقول والمنقول حضرت علامہ مولانا محمد یوسف تونسوی نظامی، زبدۃ الاماثل، بحر العلوم حضرت علامہ مولانا محمد عبدالعزیز چشتی، امام الصرف والنحو، سند المدرسین حضرت علامہ مولانا حافظ عبدالحکیم چشتی، فقیہ عصر، مفتی اعظم حضرت علامہ مفتی غلام مصطفی رضوی، محافظِ ناموس غوث اعظم، ممتاز العلماء حضرت علامہ مولانا ممتاز احمد چشتی، زبدۃ العلماء، فنافی الشیخ حضرت علامہ مولانا اللہ بخش سعیدی رحمۃ اللہ علیہ اور فخر القرآء حضرت مولانا قاری محمد یار نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ شامل ہیں۔ شاید کسی ادارے میں ایسے فاضل اساتذہ، اتنی بڑی تعداد میں بیک وقت موجود ہوں جن میں سے ہر ایک بلاشبہ اپنی ذات میں انجمن اور بحرِ علوم کا غواص ہے۔ دعا ہے اللہ تعالیٰ تمام طلبہ کو حصول علم کے دوران ایسا آسودہ اور شاندار تعلیمی ماحول عطا فرمائے، آمین۔

جامعہ سے فراغت کے بعد نئے تعلیمی سال کے آغاز پر اپنی مادرِ علمی میں حضرت غزالی زماں رحمۃ اللہ علیہ کے حکم سے جب ابتدائی کتب کی تدریس کی ذمہ داری سنبھالی تو جامعہ میں رائج، صرف کی تقریباً تمام کتب پڑھانے کا حکم ہوا، یہ حقیقت ہے کہ قوانینِ صرفیہ پر عبور کے ساتھ ساتھ ابواب اور صیغ کی مشق بھی نہایت اہم اور لازمی چیز ہے۔ اُسوقت "ابواب الصرف" کے نام سے متعدد کتب مارکیٹ میں موجود تھیں مگر صحت کے معیار سے گری ہوئی اور طلبہ کی ضرورت پوری کرنے سے قاصر۔ لہٰذا فقیر نے طلبہ کو کسی خاص مصنف کی کتاب پڑھنے کا پابند کئے بغیر زبانی "ابواب" پڑھانے کا تجربہ کیا اور الحمدللہ یہ نہایت کامیاب رہا۔ لیکن یہ بھی حقیقت ہے کہ طلبہ میں فطری سہل انگاری اور سہولت پسندی بہت بڑھ گئی ہے، وہ چاہتے ہیں کہ کچھ نہ کرنا پڑے بلکہ سب کچھ تیار اور لکھا لکھایا مل جائے۔

ان حالات میں ابواب کی مکمل گردانوں پر مشتمل ایک کتاب لکھنے کی ضرورت محسوس ہونے لگی مگر عدیم الفرصتی رکاوٹ بنی رہی۔ دوسری طرف تصنیف وتالیف کی دنیا میں کچھ لوگ بلند بانگ دعوے کرتے نہیں تھکتے، شاید اُنکے ہاں معیار سے زیادہ مقدار اور تعداد کی اہمیت ہے۔ دوسال قبل ایک کتاب نظر سے گزری جسمیں اغلاط بہت زیادہ تھیں، چنانچہ علماء کرام اور جامعہ کے طلبہ کی طرف سے تقاضا بڑھ گیا کہ فوراً ابواب کی مکمل گردانوں پر مشتمل ایک کتاب لکھی جائے۔

اخی محترم علامہ حافظ محمد سعید سعیدی فاضل مدرس جامعہ انوار العلوم نے اِس کے لئے "معین الابواب" نام تجویز کیا اور

بعد میں جگر گوشہء امامِ اہلسنت حضرت علامہ سید ارشد سعید کاظمی دامت برکاتہم العالیہ سے عرض کیا گیا تو آپ نے بہت پسند کیا، کام شروع کرنے کا حکم فرما کر کچھ ہدایات دیں اور کامیابی کیلئے دعا فرمائی۔ ابتداء میں تمام ابواب کی صِرف مکمل گردانیں لکھنے کا ارادہ تھا لیکن احباب نے مشورہ دیا کہ قوانینِ صرفیہ اور تعلیلات کے بغیر کتاب نامکمل رہے گی، چنانچہ طے ہوا کہ مکمل گردانوں کے ساتھ ساتھ مقدمۃ الصرف، اصطلاحاتِ صرفیہ، ہر قسم سے متعلق ضروری قوانین، تعلیلات، تخفیفات و تسہیلات اور ادغامات بھی کتاب کا حصہ ہوں تو یہ کاوش زیادہ مفید اور مؤثر رہیگی۔

علماءِ کرام، عزیز طلبہ اور مختلف اداروں کے سربراہان و ناظمین سے معذرت خواہ ہوں کہ "ماہنامہ السعید" میں بار بار اشتہار کے باوجود کتاب کی اشاعت میں تاخیر ہوئی۔ دراصل بندہ کے خیال میں "معین الابواب" ایسی تمام اختیاری مصروفیات پر جامعہ کی طرف سے عائد ذمہ داریاں مقدم ہیں اور یقینِ کامل ہے کہ مادرِ علمی کی خدمت سے حضرتِ شیخ کریم رحمۃ اللہ علیہ کی خاص نظرِ کرم شاملِ حال رہتی ہے۔

مزید تاخیر سے بچنے کیلئے احباب کے مشورہ پر "معین الابواب" دو جلدوں میں شائع کی جارہی ہے، جلدِ اول آپ کے ہاتھوں میں ہے یہ (۱) صحیح کے ثلاثی مجرد و مزید فیہ، رباعی مجرد و مزید فیہ اور ملحقات، نیز مہموز الفآء، مہموز العین، مہموز اللام، مضاعف ثلاثی اور رباعی کے ۹۷، ابواب کی مکمل گردانوں پر مشتمل ہے۔ (۲) مقدمۃ الصرف، اصطلاحاتِ صرفیہ، قواعدِ مہموز، قواعدِ کتابتِ ہمزہ، قواعدِ مضاعف، تخفیفات و تسہیلات اور ادغامات اسکا حصہ ہیں۔ (۳) ہر باب کے اختتام پر ذخیرہ مصادر مع معانی لکھنے کے علاوہ لازم مصادر کی گردان کا موزوں ترین طریقہ اپنایا گیا ہے اور (۴) مکمل خوبصورت کمپیوٹر کمپوزنگ میں حرکات و سکنات کے ساتھ ساتھ مدّ اور ادغام وغیرہ تک کی مکمل احتیاط کی گئی ہے۔

جلد دوم انشاء اللہ بہت جلد منظرِ عام پر آرہی ہے.......... یہ مثال، اجوف، ناقص، لفیف اور مرکبات۔ کے ۱۳۰ سے زائد ابواب پر مشتمل ہوگی جبکہ معتل الفآء، معتل العین اور معتل اللام کے قواعد اور تعلیلات بھی اسکا حصہ ہونگی۔

راقم کیلئے یہ امر نہایت ممنونیت اور عظیم سعادت کا باعث ہے کہ اس تمام عرصہ میں جانشینِ امامِ اہلِ سنت حضرت علامہ سید مظہر سعید کاظمی دامت فیوضہم کی کمال شفقت اور دعائیں حاصل رہیں، جامعہ کا کمپیوٹر استعمال کرنے کی اجازت بخشی اور بحیثیت مہتمم آپکی مکمل سرپرستی اور حوصلہ افزائی نے یہ سعادت مقدر بنائی۔ اپنے خاص مربی و محسن، مفکرِ اسلام حضرت علامہ سید حامد سعید کاظمی دامت برکاتہم العالیہ (ناظم اعلیٰ جامعہ انوار العلوم) کا تہہ دل سے شکر گزار ہوں کہ آپ کی خاص شفقت سے میرا کمی وقت کا مسئلہ حل ہوا۔ فخرِ اہلسنت حضرت علامہ سید ارشد سعید کاظمی دامت برکاتہم العالیہ نے اس ناکارہ کو مفید مشوروں سے نوازا اور کتاب کا مسودہ پڑھ کر تقریظ رقم فرمائی راقم آپ کا تازیست احسان مند رہیگا۔ جانثارِ غزالیِ زماں، رئیس المحققین، مناظرِ اسلام حضرت علامہ مفتی محمد اقبال سعیدی دام ظلہ، حضرت امامِ اہلِ سنت رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کے بعد اگلے سال سے بطورِ نائب شیخ الحدیث جامعہ سے منسلک ہوئے، راقم اُسوقت بطورِ صدر مدرس مدرسہ مصباح العلوم میلسی میں تھا، اسلئے آپ سے استفادہ کا موقع ملتان واپسی پر میسّر آیا، آپ نے ہمیشہ کمال شفقت سے نوازا "معین الابواب" کی تالیف کے دوران بارہا کام کی رفتار کا پوچھا، حوصلہ افزائی کی اور مفید مشورے دیئے، یہ آپ کا بڑا احسان ہے۔

فاضلِ جلیل، رئیس المناظرین، پاسبانِ مسلکِ اہلسنت علامہ مفتی محمد عبدالمجید خان سعیدی زیدمجدہٗ کا صمیم قلب سے شکرگزار ہوں کہ اُنہوں نے کتاب کی فوٹوسٹیٹ ملاحظہ فرما کرتأثرات رقم فرمائے، نیک خواہشات کا اظہار کیا اور سب سے بڑھ کر یہ کہ راقم کے نام ایک مفصل مکتوب میں کتاب میں کئی فروگزاشتوں کی نشاندہی کر کے اُسکے معنوی حسن کو دوبالا کرنے کا باعث ہوئے۔

فاضلِ محتشم علامہ سید فیض عباس قمر بخاری (پرنسپل جامعہ خدیجۃ الکبریٰ بنات الاسلام ٹھٹھہ صادق آباد تحصیل جہانیاں) کا ممنون ہوں کہ اُنہوں نے ایک نصابی کتاب کی ضرورت کو پورا کرتے ہوئے راقم کے حدودِ اربعہ پر قلم اُٹھایا اور تعارف لکھا۔ رفیقِ عزیز اور جامعہ کے فاضل استاذ مولانا محمد سعید سعیدی کیلئے سپاسِ خاص کہ آپ کتاب کا نام تجویز کرنے سے لیکر طباعت تک محرک، معاون اور شریکِ مشاورت رہے اور کتاب کی تصحیح فرمائی۔ نوجوان فضلاء اور جامعہ کے مدرسین مولانا قاری رب نواز سعیدی، مولانا قاری محمد صابر سعیدی اور سینئر طلبہ حافظ محمد امین بلوچ، عمران حسین ہاشمی، حافظ بشیر احمد سعیدی، شاہد حسین مظہری، محمد فیاض نعیم، حافظ محمد شہزاد حسین اظہر، ریاض حسین سعیدی، محمد اعجاز فریدی، سید جہانگیر شاہ سعیدی اور اسد لطیف نے بڑی محنت و جانفشانی اور اخلاص سے بار بار پروف پڑھا اور کتاب کی تیاری میں مکمل معاون ثابت ہوئے، اللہ تعالیٰ ان کے علم و عمل میں بے شمار برکتیں عطا فرمائے، آمین۔

مکتبہ مہریہ کاظمیہ کے اراکین کا ممنون ہوں کہ ''معین الابواب جلد اول'' کو بڑی محنت کے ساتھ طباعت کی خوبیوں سے آراستہ کر کے اسے علماء و طلبہ کی خدمت میں پیش کیا اور دوسری جلد بھی شائع کرنے کا پروگرام ہے۔ اللہ تعالیٰ اس آغاز کو مبارک انجام سے ہمکنار کرے اور مکتبہ کے تمام منصوبے خیریت سے پایہ تکمیل کو پہنچائے۔

برادرِ محترم غلام احمد اقبال سعیدی رابطہ سیکرٹری تنظیم السعید پاکستان و ماہنامہ السعید ملتان نے کمال مہربانی اور توجہ سے ''معین الابواب'' کی طباعت سے متعلقہ تمام امور کی نہایت احسن طریقے سے نگرانی فرمائی۔ اس موقع پر اپنے دو کمپیوٹر ماسٹر، برادرانِ طریقت حافظ غلام مصطفیٰ سعیدی ہاشمی قریشی (محلہ ٹبی بلوچاں خونی برج ملتان) اور اسد جاوید سعیدی (کمپیوٹر بیس خواجہ سنٹر کچہری چوک ملتان) کا بے حد ممنون ہوں کہ انہوں نے اپنی پرائیویٹ ملازمت اور کاروبار کے باوجود، جب بھی ضرورت پڑی وقت نکالا اور قدم قدم پر رہنمائی اور تعاون کر کے راقم کو اس کٹھن آزمائش میں سرخرو کیا۔

**(نوٹ)** مقدور بھر کوشش کے باوجود کتاب میں کئی طرح سے کمی رہ جانے کا احتمال ہے۔ علماء کرام اور عزیز طلبہ سے بجا طور پر توقع ہے کہ ایسی کسی فروگزاشت سے آگاہ ہوں گے تو راقم کو ضرور مطلع فرمائیں گے تاکہ آئندہ ایڈیشن میں اصلاح کر دی جائے۔

دل کی گہرائیوں سے دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس حقیر کوشش کو حضورِ پرنور علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے وسیلہ جلیلہ سے اپنی بارگاہِ بے کس پناہ میں شرفِ قبولیت سے نوازے، علمِ صرف کے طلبہ میں قبولِ عام بخشے اور اُنکے لئے باعث منفعت بنا کر اِسے میرے اسلاف اور میری بخشش کا ذریعہ بنا دے۔

آمین ثم آمین بجاہ حبیبہ الکریم علیہ اطیب التحیات واکمل التسلیم

خادم العلم والعلماء

حافظ عبدالعزیز سعیدی

یکم رمضان المبارک ۱۴۲۴ھ / مطابق ۲۰۰۳ء

# فہرست

# فہرست

فہرست

## فہرست

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

## ﴿مقدمۃ الصرف﴾

**تعریف علمِ صرف** -وہ علم ہے جس سے صیغوں کی پہچان حاصل ہو، نیز لفظوں کو گردانے کا طریقہ اور ایک صیغہ سے دوسرا صیغہ بنانے کا قاعدہ معلوم ہو۔

**موضوع علمِ صرف**-اس علم کا موضوع کلمہ ہے صیغہ کے اعتبار سے۔

**غرض علمِ صرف**-اس علم کا فائدہ یہ ہے کہ انسان، ذہن کو لفظی غلطی سے بچا کر صحت اور درستی کیساتھ کلمات کا تلفظ کر سکے۔

**واضع علمِ صرف**-معاذ بن مسلم الہروی رحضرت علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم ہیں۔

**مُدوِّنِ اول علمِ صرف** -پہلے علم صرف، علمِ نحو کا ایک حصہ تصور ہوتا تھا پھر حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۱۵۰ھ) نے اسکی علیحدہ تدوین وتالیف کی اور "اَلْمَقْصُوْد" نامی کتاب فنِ صرف میں تحریر فرمائی۔

**مقامِ علمِ صرف** -علوم عربیہ میں علمِ صرف کا مقام بنیادی اور اہم ترین ہے۔علماء عربیت کا مشہور مقولہ ہے "اَلصَّرْفُ اُمُّ الْعُلُوْمِ وَالنَّحْوُ اَبُوْهَا" (صرف، علوم کی اصل رماں ہے) اسی لئے تو علماء ہر مبتدی کو علمِ صرف سے ہی ابتداء کراتے ہیں۔

**لفظ**-جسے انسان تلفظ کرے (مَایَتَلَفَّظُ بِهِ الْاِنْسَانُ) اُسے لفظ کہتے ہیں۔

**لفظ**-دو قسم پر ہے...... **مَوْضُوْع** -اور **مُهْمَل**۔

**لفظ مَوْضُوْع**-وہ لفظ ہے جسکا کوئی معنٰی ہو......جیسے قَلَمٌ ...... کِتَابٌ وغیرہ۔

**لفظ مُهْمَل**-وہ لفظ ہے جس کا کوئی معنٰی نہ ہو-جیسے جَسَقٌ یا زَیْدٌ کا مقلوب-دَیْزٌ ...... وغیرہ۔

لفظِ مَوْضُوْع -دو قسم پر ہے...... **مُفْرَد**......اور **مُرَکَّب**۔

**لَفْظ مُفْرَد**-وہ لفظِ موضوع ہے جو ایک ہو اور ایک ہی معنٰی پر دلالت کرے جیسے قُرْاٰنُ-رَسُوْلُ -اور کِتَابُ وغیرہ۔

**لَفْظ مُرَکَّب**-وہ ایک سے زیادہ الفاظِ موضوعہ کے مجموعے کو کہتے ہیں۔جیسے کِتَابُ اللّٰهِ -مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ،

**لفظ مَوْضُوْع مُفْرَد** کو کلمہ کہتے ہیں......یعنی **کَلِمَه** وہ بامعنٰی لفظ ہے جو اکیلا ہو اور ایک معنٰی پر دلالت کرے۔

کلمہ تین قسم پر ہے **فعل،اسم** اور **حرف**۔جیسے نَصَرَ، کِتَابٌ اور مِنْ وغیرہ۔انہیں **سہ اقسام** بھی کہتے ہیں۔

**فعل** -وہ کلمہ ہے جو اپنے معنٰی پر دلالت کرنے میں کسی دوسرے کلمے کا محتاج نہ ہو اور تین زمانوں...... ماضی، حال اور مستقبل میں سے اُسمیں کوئی زمانہ پایا جائے۔حروفِ اصلیہ کی تعداد کے اعتبار سے فعل دو قسم پر ہے۔(۱) ثلاثی جیسے نَصَرَ (اُس نے مدد کی) اور (۲) رباعی جیسے دَحْرَجَ (اُس نے لڑھکایا) معنٰی وزمانہ کے لحاظ سے فعل کی تین قسمیں ہیں (۱) ماضی جیسے نَصَرَ (اُس نے مدد کی) (۲) مضارع جیسے یَنْصُرُ (وہ ایک شخص مدد کرتا ہے یا کریگا) اور (۳) امر جیسے اُنْصُرْ (آپ مدد کیجئے)

**اسم** -وہ کلمہ ہے جو اپنے معنٰی پر دلالت کرنے میں کسی دوسرے کلمہ کا محتاج نہ ہو اور تین زمانوں ماضی، حال اور مستقبل میں سے اُسمیں کوئی زمانہ، نہ پایا جائے۔جیسے رَجُلٌ (مرد) اور عَالِمٌ (جاننے والا)۔

اسم تین قسم پر ہے **مَصْدَرْ** -**اِسْمِ مُشْتَقّ** اور **اِسْمِ جَامِدْ**

**مَصْدَرْ** -وہ اسم ہے جس سے کسی کام کا کرنا، ہونا یا سہنا سمجھا جائے اور اُسکے فارسی معنٰی کے آخر میں "دَنْ" یا "تَنْ" اور اردو معنٰی کے آخر میں "نا" ہو۔جیسے "اَلضَّرْبُ" زدن (مارنا) اور "اَلْقَتْلُ" کشتن (قتل کرنا)

حروفِ اصلیہ کی تعداد کے اعتبار سے اسم مصدر دو قسم پر ہے (۱) ثلاثی جیسے نَصْرٌ اور (۲) رباعی جیسے دَحْرَجَةٌ۔

**اِسْمِ مُشْتَقّ** -وہ اسم ہے جو فعل سے بنے جیسے عَالِمٌ......اسم مشتق بھی حروفِ اصلیہ کی تعداد کے اعتبار سے دو قسم پر ہے (۱) ثلاثی جیسے عَالِمٌ اور (۲) رباعی جیسے مُدَحْرِجٌ ...... جمہور صرفیوں کے نزدیک اسمائے مُشْتَقَّہ چھ ہیں۔ (۱) اسمِ فاعل (۲) اسمِ مفعول (۳) صفتِ مُشَبَّہ (۴) اسمِ تفضیل (۵) اسمِ ظرف اور (۶) اسمِ آلہ۔ پہلی چار قسموں کو اسمائے صفات بھی کہتے ہیں۔

**اِسْمِ جَامِدْ** -وہ اسم ہے جو نہ مصدر ہو نہ مشتق۔ اسمِ جامد، حروفِ اصلیہ کی تعداد کے لحاظ سے تین قسم پر ہے۔(۱) ثلاثی جیسے رَجُلٌ (۲) رباعی جیسے جَعْفَرٌ اور (۳) خماسی جیسے سَفَرْجَلٌ۔

**حَرْف** -وہ کلمہ ہے جو غیر مستقل معنٰی پر دلالت کرے یعنی اپنے معنٰی پر دلالت کرنے میں کسی دوسرے کلمے کا محتاج ہو اور تینوں زمانوں، ماضی، حال اور مستقبل میں سے اُسمیں کوئی زمانہ نہ پایا جائے جیسے مِنْ اور اِلٰی وغیرہ۔

مطلقًا حروف کی دو قسمیں ہیں (۱) حروفِ معانی اور (۲) حروفِ مبانی۔

**حُرُوْفِ مَعَانِیْ**-وہ حروف ہیں جنکا کوئی معنٰی ہو جیسے مِنْ، اِلٰی اور عَلٰی وغیرہ۔

**حُرُوْفِ مَبَانِیْ** -وہ حروف ہیں جنکا کوئی معنٰی نہ ہو اور اُن سے الفاظ و کلمات کے ہجے کئے جائیں۔جیسے ا، ب، ت، ث، وغیرہ۔ اِنہیں حروفِ ہجآء اور حروفِ تہجی بھی کہتے ہیں۔حروفِ مبانی دو قسم پر ہیں (۱) حُروفِ اصلِیّہ اور (۲) حُروفِ زائدہ۔

(**نوٹ**)-حروفِ مبانی کی یہ تقسیم کسی کلمہ میں اِن حروف کے محلِ وقوع کے اعتبار سے ہے، ورنہ تخفیف کی غرض سے حروف کی تبدیلی یا حذف کی عمومی صلاحیت اور عدمِ صلاحیت کے اعتبار سے حروف کی یہ دو قسمیں ہیں (۱) حروفِ علت اور (۲) حروفِ صحیح

**حُروفِ اَصلیّہ** - وہ حروف ہیں جو تمام گردانوں میں آئیں اور وزن کرتے وقت فاء، عین اور لام کے مقابلے میں واقع ہوں جیسے نَصَرَ (بروزن فَعَلَ)......اور عَلِمَ (بروزن فَعِلَ)......کے حروف۔

**حُروفِ زائدہ**-وہ حروف ہیں جو تمام گردانوں میں نہ آئیں اور وزن کرتے وقت فاء، عین اور لام کے مقابلے میں بھی نہ ہوں جیسے اَکْرَمَ (بروزن اَفْعَلَ) میں ہمزہ...... اور تَدَحْرَجَ (بروزن تَفَعْلَلَ) میں ت۔

**میزانِ کلام عرب**-مِیْزَانٌ...... اصل میں مِوْزَانٌ......تھا۔واؤساکن مظہر کو ماقبل کے کسرہ کیوجہ سے یاء سے تبدیل کردیا تو مِیْزَانٌ ...... ہوگیا۔ **میزان**، لغت میں وزن کرنے کے آلہ یعنی ترازو کو کہتے ہیں......اور علماءِ صرف کی اصطلاح میں میزان، وہ حروف ہیں جن سے کلماتِ عرب کا مقابلہ اور موازنہ کیا جائے، تاکہ اصلی اور زائد حروف میں امتیاز ہوسکے۔میزانِ کلامِ عرب...... فاء،عین اور لام کو کہتے ہیں۔وزن کرنے کا مطلب ہے کلمے کے حروف کو فاء،عین اور ......لام کے مقابلے میں کرنا،جس کلمے کاوزن کیا جائے اُسے مَوْزُوْن کہتے ہیں اور جسمیں فاء،عین اور لام ہوں اُسے وزن،میزان اور موزون بہ کہتے ہیں۔جیسے نَصْرٌ اور نَصَرَ...... بروزن فَعْلٌ......اور فَعَلَ۔

**فائدہ** - موزون کا جوحرف وزن کے فاء کے مقابلے میں ہواُسے فاءکلمہ، جوعین کے مقابلے میں ہواُسے عین کلمہ، جو لامِ اوّل کے مقابلے میں ہواُسے لامِ اوّل کلمہ، جولامِ ثانی کے مقابلے میں ہواُسے لامِ ثانی کلمہ اور جولامِ ثالث کے مقابلے میں ہواُسے لامِ ثالث کلمہ کہتے ہیں۔ مثلاً نَصَرَ بروزن فَعَلَ، میں نون-فاءکلمہ...... صاد-عین کلمہ اور راء-لام کلمہ ہے اور سَفَرْجَلٌ میں راء-لامِ اول کلمہ ......جیم-لامِ ثانی کلمہ ......اور لام-لامِ ثالث کلمہ ہیں۔

وزن تین قسم پر ہے۔(۱)وزنِ صرفی (۲)وزنِ صوری اور (۳)وزنِ عروضی۔

**وَزْنِ صَرْفِیْ** -جس وزن کی حروفِ اصلیہ وزائدہ،حرکاتِ خصوصیّہ اور سکنات میں اپنے موزون کے ساتھ موافقت ہو،وہ وزنِ صرفی کہلاتا ہے،اسکا نام وزنِ تصریفی بھی ہے۔جیسے نَوَاصِرُ بروزن فَوَاعِلُ۔اسمیں وزن کا حرفِ ساکن،موزون کے حرفِ ساکن-حرفِ متحرک،متحرک-مفتوح،مفتوح-مکسور،مکسور اور حرفِ مضموم،مضموم کے مقابلے میں واقع ہوا ہے۔

**وَزْنِ صُوْرِیْ** - جس وزن کی حرکاتِ خصوصیّہ اور سکنات میں اپنے موزون کے ساتھ موافقت ہو،وہ وزنِ صوری کہلاتا ہے۔ خواہ حروفِ اصلیّہ اور زائدہ کی موافقت نہ بھی پائی جائے تو کوئی حرج نہیں۔جیسے''نَوَاصِرُ''بروزن فَوَاعِلُ، مَفَاعِلُ اور اَفَاعِلُ۔ اسمیں بھی وزن کا حرفِ ساکن،موزون کے حرفِ ساکن-حرفِ متحرک،متحرک-مفتوح،مفتوح-مکسور،مکسور اور حرفِ مضموم،مضموم کے مقابلے میں واقع ہے۔

**وَزْنِ عَرُوْضِیْ**-جس میں وزن اور موزون کے درمیان حرکات وسکنات میں موافقت ہو،اگرچہ حروفِ اصلیّہ اور زائدہ اور حرکاتِ خصوصیہ میں موافقت نہ بھی ہوتو کوئی فرق نہیں پڑتا۔جیسے نَوَاصِرُ کاوزن مَفَاعِلُ،اَفَاعِلُ یامِفَاعِلُ،اِفَاعِلُ۔

**نوٹ** -اس بارے میں مزید تفصیل مُطوَّلات میں ملاحظہ کریں۔

**شش اَقسام**-ثلاثی مجرد،ثلاثی مزید فیہ،رُباعی مجرد،رُباعی مزید فیہ،خماسی مجرد اور خماسی مزید فیہ کو شش اقسام کہتے ہیں۔

**ثُلاثی** -وہ کلمہ ہے جوتین حروف اصلی رکھتا ہو۔ثلاثی کے تین حروف اصلی یہ ہیں...... فاء،عین اور ایک لام جیسے نَصْرٌ اور نَصَرَ بروزن فَعْلٌ اور فَعَلَ۔ ثلاثی دوقسم پر ہے(۱) مجرد اور (۲) مزید فیہ۔

**مُجَرَّد** -تجرید سے اسمِ مفعول ہے اِسکالغوی معنٰی ہے ''خالی کیاہوا'' اصطلاح میں مجرد، وہ اسم یا فعل ہے جو حروفِ اصلی کے علاوہ کوئی حرف زائد نہ رکھتا ہو۔

**مَزِید فیہ** -مزید، کالغوی معنٰی ہے ''زیادہ کیا ہوا'' اور فِیہ، کامعنٰی ہے ''اُسمیں'' جبکہ مَزِید فِیہ، کا اصطلاحی معنٰی ہے وہ اسم یا فعل جسمیں حروفِ اصلی کے علاوہ کوئی حرف زیادہ بھی ہو۔

**ثلاثی مجرد** -وہ اسم یا فعل ہے جو تین حروف اصلی سے کوئی حرف زیادہ نہ رکھتا ہو جیسے نَصْرٌ اور نَصَرَ بروزن فَعْلٌ اور فَعَلَ۔

**ثلاثی مزید فیہ** -وہ اسم یا فعل ہے جو تین حروف اصلی کے علاوہ کوئی حرف زیادہ بھی رکھتا ہو جیسے اَکْرَمَ اور اِکْرَامًا بروزن اَفْعَلَ اور اِفْعَالاً۔

**رُباعی** -وہ اسم یا فعل ہے جو چار حروف اصلی رکھتا ہو۔ رُباعی کے چار حروف اصلی یہ ہیں فاء، عین اور دو لام۔ رباعی بھی دو قسم پر ہے (۱) مجرد اور (۲) مزید فیہ۔

**رُباعی مجرد** -وہ اسم یا فعل ہے جو چار حروف اصلی کے علاوہ کوئی حرف زیادہ نہ رکھتا ہو۔ جیسے دَحْرَجَ اور دِحْرَاجًا بروزن فَعْلَلَ اور فِعْلَالاً۔

**رُباعی مزید فیہ** -وہ اسم یا فعل ہے جو چار حروف اصلی کے علاوہ کوئی حرف زیادہ بھی رکھتا ہو۔ جیسے تَدَحْرَجَ اور تَدَحْرُجًا بروزن تَفَعْلَلَ اور تَفَعْلُلاً۔

**خُماسی** - وہ اسمِ جامد ہے جو پانچ حروف اصلی رکھتا ہو۔ خماسی کے پانچ حروف اصلی یہ ہیں- فاء، عین اور تین لام۔ خماسی بھی دو قسم پر ہے (۱) خماسی مجرد اور (۲) خماسی مزید فیہ۔

**خُماسی مجرد** -وہ اسمِ جامد ہے جو پانچ حروف اصلی کے علاوہ کوئی حرف زیادہ نہ رکھتا ہو جیسے سَفَرْجَلٌ بروزن فَعَلَّلٌ،

**خُماسی مزید فیہ** -وہ اسمِ جامد ہے جو پانچ حروف اصلی کے علاوہ کوئی حرف زیادہ بھی رکھتا ہو جیسے خَنْدَرِیْسٌ بروزن فَعْلَلِیْلٌ،

**ھَفْتْ اَقْسام** -اقسامِ حروف کے اعتبار سے تمام افعالِ متصرفہ اور اسمائے متمکنہ اوّلاً چار قسم پر ہیں۔ (۱) صحیح (۲) مہموز (۳) مضاعف اور (۴) معتل۔ صرفیوں نے اہمیّت کے پیشِ نظر معتل کی اقسام مثال، اجوف، ناقص اور لفیف کا مستقل اعتبار کر کے کل سات قسمیں شمار کی ہیں جو درج ذیل فارسی شعر میں مذکور ہیں۔

صحیح است و مثال است ومضاعف

لفیف و ناقص و مہموز و اجوف

صرفی جب بھی لفظِ ''ہفت اقسام'' بولیں گے تو اس سے یہی سات اقسام...... صحیح، مہموز، مضاعف، مثال، اجوف، ناقص اور لفیف مراد ہونگی۔

**صَحِیْح** - اسکالغوی معنٰی ہے ''تندرست'' اورصرفیوں کی اصطلاح میں صحیح وہ اسم یافعل ہےجسکے فاء،عین اورلام کے مقابلے میں حرفِ علت،ہمزہ اورایک جیسے دوحرف نہ ہوں۔جیسے نَصْرٌ اورنَصَرَ ...... بروزن فَعْلٌ اورفَعَلَ۔

**حروف علت** -حروفِ علت تین ہیں...... واؤ،الف اوریاء انکا مجموعہ ''وَایْ'' بنتا ہے۔

اِنہیں حروفِ مَدّہ،حروفِ لین اوراُمُّ الزَّوائد بھی کہتے ہیں۔شاعر نے انکے مجموعے کویوں بیان کیا ہے۔

حرفِ علت نام کردند واؤ الف و یائے را

ہر کہ را دردے رسد ناچار گوید وائے را

(یعنی واؤ،الف اوریاء کو ''حروفِ علت'' کا نام دیا گیا ہے جسے تکلیف ودرد کا سامنا ہووہ مجبورًا ''وائے'' کہتا ہے)

**مہموز** -اہلِ صرف کے نزدیک اسکالفظی معنٰی ہے''ہمزہ دیا ہوا''جبکہ اصطلاح میں مہموز،وہ کلمہ ہے جسکے فاء،عین یالام کے مقابلے میں ہمزہ اصلیّہ (غیر بدل ازحرفِ علت)ہو،مہموز تین قسم پر ہے(۱)مہموز الفآء(۲)مہموز العین اورمہموز اللاّم۔

**مہموز الفَآء**-وہ اسم یافعل ہےجسکے فاء کے مقابلے میں ہمزہ ہوجیسے اَمْرٌ اوراَمَرَ...... بروزن فَعْلٌ اورفَعَلَ۔

**مہموز العَین**-وہ اسم یافعل ہےجسکے عین کے مقابلے میں ہمزہ ہوجیسے سَأْلٌ اورسَأَلَ...... بروزن فَعْلٌ اورفَعَلَ۔

**مہموز اللّام**-وہ اسم یافعل ہےجسکے لام کے مقابلے میں ہمزہ ہوجیسے قَرْأٌ اورقَرَأَ...... بروزن فَعْلٌ اورفَعَلَ۔

(**نوٹ** -الف اورہمزہ میں فرق اورہمزے کی کتابت سے متعلق چندنہایت ہی مفید باتیں قواعدِمہموز کیساتھ لکھی جائیں گی)

**مُضاعَف** -بابِ مفاعلہ سے اسمِ مفعول کا صیغہ ہےاسکا معنٰی ہے''دوچند کیا ہوا''اورصرفیوں کی اصطلاح میں وہ اسم یافعل ہےجسکے فاء،عین یالام کے مقابلے میں دوحرف ایک جنس سے ہوں۔مضاعف دوقسم پر ہے۔(۱)مضاعف ثلاثی اور(۲)مضاعف رُباعی۔

**مُضاعَف ثلاثی** -وہ اسم یافعل ہےجسکے عین اورلام کلمہ ایک جنس سے ہوں جیسے مَدٌّ اورمَدَّ ...... بروزن فَعْلٌ اور فَعَلَ۔(یہ دراصل مَدْدٌ اورمَدَدَ تھے)مضاعف ثلاثی کی یہ تعریف جمہورصرفیوں نے کی ہےورنہ جس اسم یافعل کا فاء اورعین کلمہ،فاءاورلام کلمہ یاتینوں فاء،عین اورلام کلمہ ایک جنس سے ہوں وہ بھی مضاعف ثلاثی ہے اِن صورتوں کی بالترتیب مثالیں درج ذیل ہیں بَبَرٌ (شیر ببر) ثُلُثٌ (تہائی) اور بَبٌّ (طریقہ)۔ جمہورصرفی قلیل الاستعمال ہونے کی وجہ سے اِنکا اعتبارنہیں کرتےاور''اَلْقَلِیْلُ کَالْمَعْدُوْمِ'' کا عذرکرتے ہوئے اِنہیں ترک کردیتے ہیں۔

(**فائدہ**- مضاعف ثلاثی کاایک نام ''اَصَمٌّ''بھی ہے،جسکا معنٰی ہے''سخت اوربہرا'' جس لفظ کا عین اورلام کلمہ ایک جنس سے ہوں عمومًا اُسمیں پہلے حرف کے دوسرے میں ادغام کے باعث شدّ حاصل ہونے سے سختی اورشدت آجاتی ہےتوگویاوہ''اَصَمٌّ''ہوا۔

**مُضاعَف رُباعی** -وہ اسم یافعل ہےجسکے فاءاورلامِ اوّل...... عین اورلامِ ثانی کے مقابلے میں دوحرف ایک جنس سے

ہوں جیسے سَلْسَلَ اور سِلْسَالاً ...... بروزن فَعْلَلَ اور فِعْلَالاً۔

**مُعْتَلّ** - یہ "اِعْتِلَالٌ" سے اسمِ مفعول ہے اسکا معنٰی ہے "علت والا یعنی بیمار" اور اصطلاح میں وہ اسم یا فعل ہے جسکے فاء، عین یا لام کے مقابلے میں حرفِ علت ہو۔ معتل دو قسم پر ہے (۱) معتل بیک حرف اور (۲) معتل بدو حرف۔ معتل بیک حرف وہ اسم یا فعل ہے جسکے حروفِ اصلیّہ میں سے ایک، حرفِ علت ہو، اِسکی تین قسمیں ہیں (۱) معتل الفاء (۲) معتل العین اور (۳) معتل اللام۔

**مُعْتَلُّ الْفَاء** - معتل الفاء کو معتل الطّرَف اور مثال بھی کہتے ہیں۔

**مثال** - لغوی معنٰی ہے "مانند" اور صرفیوں کی اصطلاح میں مثال وہ اسم یا فعل ہے جسکے فاء کے مقابلے میں حرفِ علت ہو۔

مثال دو قسم پر ہے (۱) مثال واوی اور (۲) مثال یائی۔

**مثال واوی** - وہ اسم یا فعل ہے جسکے فاء کے مقابلے میں واؤ ہو، جیسے وَصْلٌ اور وَصَلَ بروزن فَعْلٌ اور فَعَلَ۔

**مثال یائی** - وہ اسم یا فعل ہے جسکے فاء کے مقابلے میں یاء ہو، جیسے یَسْرٌ اور یَسَرَ ...... بروزن فَعْلٌ اور فَعَلَ۔

(**فائدہ** - معتل الفاء اور معتل الطّرَف واوی اور یائی کی بھی یہی تعریفیں اور مثالیں ہیں)

**مُعْتَلُّ الْعَيْن** - اِسے ذُو ثلاثہ (تین والا) اور اَجوف بھی کہتے ہیں۔

**اَجْوَف** - کا لغوی معنٰی ہے "درمیان سے خالی" اور اصطلاح میں وہ اسم یا فعل ہے جسکے عین کے مقابلے میں حرفِ علت ہو۔

اجوف بھی دو قسم پر ہے (۱) اجوف واوی ...... اور (۲) اجوف یائی۔

**اَجْوَف وَاوِی** - وہ اسم یا فعل ہے جسکا عین کلمہ واؤ ہو، جیسے اَرْوَحَ اور اِرْوَاحًا ...... بروزن اَفْعَلَ اور اِفْعَالاً۔

**اَجْوَف یائی** - وہ اسم یا فعل ہے جسکا عین کلمہ یاء ہو، جیسے تَحَیَّرَ اور تَحَیُّرًا ...... بروزن تَفَعَّلَ اور تَفَعُّلاً۔

(**فائدہ** - معتل العین اور ذُو ثلاثہ، واوی اور یائی کی بھی یہی تعریفیں اور مثالیں ہیں)

**مُعْتَلُّ اللاَّم** - معتل اللاّم کا نام ...... منقوص، ذُو اَربعہ (چار والا) اور ناقص بھی ہے۔

**نَاقِص** - یہ لفظ "نقص" سے بنا ہے اسکا معنٰی ہے "ادھورا رنا تمام" اور صرفیوں کی اصطلاح میں وہ اسم یا فعل ہے جسکے لام کے مقابلے میں حرفِ علت ہو۔ ناقص دو قسم پر ہے (۱) ناقص واوی ...... اور (۲) ناقص یائی۔

**ناقص واوی** - وہ اسم یا فعل ہے جسکے لام کے مقابلے میں واؤ ہو جیسے رَخْوٌ اور رَخُوَ بروزن فَعْلٌ اور فَعُلَ۔

**ناقص یائی** - وہ اسم یا فعل ہے جسکے لام کے مقابلے میں یاء ہو جیسے خَشْیَةٌ اور خَشِیَ بروزن فَعْلَةٌ اور فَعِلَ۔

(**فائدہ** - معتل اللام، منقوص اور ذُو اربعہ، واوی اور یائی کی بھی یہی تعریفیں اور اَمثلہ ہیں)

مُعْتَل بَد و حرف کو "لفیف" بھی کہتے ہیں۔

**لَفِیْف** - اِسکا لغوی معنٰی ہے "لپیٹا ہوا" اور اصطلاح میں لفیف، اُس اسم یا فعل کو کہتے ہیں جسکے دو حروفِ اصلیہ، حروفِ

